دینے کی کوشش کی۔

"میں گھر میں سب سے چھوٹی تھی اور سارے کام اماں اور بڑی بہنیں کر کے دے دیا کرتی تھیں اس لیے میں نے بھی دل لگا کر کچھ سیکھنے کی کوشش ہی نہیں کی۔ ویسے بھی ان کاموں سے کتنی آمدنی ہوتی ہے۔ میں دن رات اپنی آنکھیں پھوڑوں گی تو بھی مشکل سے ہی پیٹ بھرنے کا انتظام ہو سکے گا۔" اس نے بے نیازی سے جواب دیا۔

"تم ہمت کر کے کام شروع تو کرو۔ میں کوشش کروں گی کہ تمہارے لیے مناسب وظیفہ مقرر کروادوں۔" جولیٹ نے اسے ایک اور پیشکش کی۔

"ٹھیک ہے، میں سوچوں گی۔ ابھی چلتی ہوں۔ آپ کا شکریہ کہ آپ نے میرا اتنا خیال کیا۔" ماجدہ نے بے دلی سے اسے جواب دیا اور جانے کے لیے اٹھ کھڑی ہوئی۔ اس کے انداز سے صاف ظاہر تھا کہ وہ بات کو ٹال کر جارہی ہے اور محنت کشی کی زندگی گزارنے کا کوئی ارادہ نہیں رکھتی۔ اس نے بچپن سے اپنے گھر میں تنگ دستی دیکھی تھی اور جانتی تھی کہ معمولی آمدنی کے ساتھ انسان کو بہت ترس ترس کر زندگی گزارنی پڑتی ہے۔ اس نے پہلی بار گھر کی محدود دنیا سے اڑان بھری تھی اور رنگ و بو کی دنیا نے اس کی آنکھیں چکا چوند کردی تھیں۔ وہ جسم پر عمدہ لباس پہنے ہوئے تھی۔ ہاتھ، کان اور گلے میں نقلی ہی سہی زیورات موجود تھے۔ پیر میں سینڈل بھی اچھی کوالٹی کی تھی اور ظاہر ہے اس کو یہ سب اپنی راتیں دوسروں کو بیچنے کے بدلے میں ملا تھا۔

جولیٹ نے اس کے اور عارف کے زیر استعمال خیمہ بھی دیکھا تھا۔ وہاں سونے کے لیے چار پائیاں تھیں اور ان پر صاف ستھرے بستر ڈلے ہوئے تھے۔ عارف کے سرہانے ایک چھوٹی سی میز رکھی ہوئی تھی جس پر پھل، دوائیں اور پانی کا جگ وغیرہ رکھا ہوا تھا۔ نئے چمکتے ہوئے برتن اور دو تین جستی صندوق بھی موجود تھے۔ ایسا ساز و سامان کیمپ میں رہنے والوں میں سے شاذ و نادر ہی کسی کے پاس تھا۔ ماجدہ کے برابر والے خیمے میں مقیم چاند بانو کی مثال اس کے سامنے تھی۔ اس کے خیمے میں فرش پر صرف ایک بوسیدہ دری بچھی ہوئی تھی جس پر اس کا اٹھنا، بیٹھنا، کھانا پینا اور سونا جاگنا سب ہوتا تھا۔ برتنوں کے نام پر بھی... کیمپ سے ہی ملی ہوئی صرف ایک پلیٹ اور گلاس موجود تھا اور اس کا کل سامان کپڑے کی ایک چھوٹی سی گٹھری میں بندھا ایک کونے میں رکھا رہتا تھا۔ یہ فرق اس لیے تھا کہ ایک نے دولت و آسائشات کو چھوڑ کر عزت کی زندگی کا انتخاب کرلیا تھا اور دوسری اب غربت کا عذاب سہنے کو تیار نہیں تھی اور خود کو بکاؤ مال بنا کر مطمئن تھی لیکن عارف تو بہن کی اس روش سے خوش نہیں تھا۔ بے بسی کے عالم میں بستر پر پڑا وہ اندر ہی اندر کڑھتا رہتا تھا اور اپنے اندر کا غصہ نکالنے کے لیے ماجدہ کو گالیاں بکتا تھا۔

ماجدہ چلی گئی اور جولیٹ سوچتی رہی کہ وہ عارف کے لیے کیا کرسکتی ہے۔ بے شک عارف نے مشکل وقت میں اس کا ساتھ نہیں دیا تھا لیکن انسانیت کا تقاضا تھا کہ وہ کسی نہ کسی طرح اس کی مدد ضرور کرے۔ مدد کا طریقہ فی الحال اسے سجھائی نہیں دے رہا تھا۔ چاند بانو کی طرح وہ اسے اسد اللہ کی کوٹھی میں لے جا کر نہیں رکھ سکتی تھی۔ نہ تو وہ ماضی میں عارف سے اپنے تعلق کی نوعیت کو اسد اللہ کے سامنے لانا چاہتی تھی اور نہ ہی اس تعلق کے ٹوٹنے کی وجہ بیان کرسکتی تھی۔ عارف کی جو ذہنی حالت تھی اس سے بھی کوئی بعید نہیں تھا کہ وہ اسد اللہ کو سب اگلا پچھلا سنا ڈالے۔ اسے عارف کے لیے جو کچھ کرنا تھا، اپنے تحفظات کو سامنے رکھ کر کرنا تھا اس لیے کوئی بھی جذباتی فیصلہ کرنے سے قبل اس نے تھوڑا غور و خوض کرلینا ہی مناسب سمجھا اور سر جھٹک کر اپنے فرائض کی انجام دہی کی طرف متوجہ ہوگئی۔

☆☆☆

کیتھرائن کی خوبصورت آنکھوں میں نمی اور چہرے پر اداسی تھی۔ وہ دہلی کے ہوائی اڈے پر فاروق کے روبرو کھڑی ہوئی تھی اور اس کا چھوٹا سا سفری بیگ اس کے قدموں کے پاس رکھا ہوا تھا۔ ستار بھائی نے اپنا وعدہ پورا کرتے ہوئے فوری طور پر اس کی روانگی کا انتظام کردیا تھا۔ حالات اب بھی ٹھیک نہیں تھے۔ ریل گاڑیوں کو نشانہ بنانے کے ساتھ ساتھ ہوائی اڈے کا رخ کرنے والے مسلمانوں کو بھی نشانہ بنایا جارہا تھا اس لیے کیتھی اور فاروق نے ابھی تک اپنا ہندوؤں والا حلیہ تبدیل نہیں کیا تھا۔ حالات کو قابو میں کرنے کے لیے کئی دنوں سے شہر میں کرفیو لگا ہوا تھا لیکن اب کرفیو میں وقفے کے اوقات بڑھا دیے گئے تھے۔ اس وقفے میں ہی فاروق ٹیکسی میں کیتھرائن کو ہوائی اڈے چھوڑنے آیا تھا۔ اس نے بڑی مشکل سے کیتھی کو پاکستان چلے جانے پر قائل کیا تھا۔ کیتھی کے لیے ہندوستان چھوڑنا مسئلہ نہیں تھا لیکن وہ فاروق کو چھوڑ کر نہیں جانا چاہتی تھی۔ وہ کسی سگی بہن کی طرح ہی اس کے لیے... فکرمند تھی اور چاہتی تھی کہ مشکل وقت میں اس کے نزدیک رہے۔ فاروق نے بڑی مشکل سے اسے قائل کیا تھا کہ وہ